سُنی ہے، وہ یہ ہے کہ نسک میں شراکت نہیں ہوسکتی۔ہاں یہ ہوسکتا ہے کہ ایک گھر والوں کی طرف سے ایک جانور ذبح ہوا اور وہ سب اجر و ثواب میں شریک ہو جائیں۔ رجس حدیث کا مالکؒ حوالہ دیتے ہیں، وہ جابرؓ کی گزشتہ حدیث ہے یا ابو ایوبؓ کی گزشتہ حدیث مسند احمد کی حدیث میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مینڈھا سب توحید کی شہادت دینے والوں کی طرف سے قربان کیا اور ایک اپنی اور گھر والوں کی طرف سے۔

۱۰۷۸۔ وَحَدَّثَنِي عَنْ مَالِكٍ، عَنِ ابْنِ شِهَابٍ، أَنَّهُ قَالَ: مَا نَحَرَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْهُ وَعَنْ أَهْلِ بَيْتِهِ إِلَّا بَدَنَةً وَاحِدَةً، أَوْ بَقَرَةً وَاحِدَةً۔ قَالَ مَالِكٌ: لَا أَدْرِي أَيَّتَهُمَا قَالَ ابْنُ شِهَابٍ۔

ترجمہ: ابن شہابؒ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی اور اپنے گھر والوں کی طرف سے صرف ایک اونٹ قربان کیا یا ایک گائے قربان کی۔ لواس مضمون میں حضرت اُم المومنین عائشہؓ کی حدیث موجود ہے کہ حضورؐ نے آخری حج کے سال آلِ محمدؐ کی طرف سے ایک گائے قربان کی۔ اس پر گفتگو کتاب الحج میں بھی ہو چکی ہے۔ غالباً اس سے مراد نفلی قربانی ہے نہ کہ واجب۔ امام مالکؒ نے کہا کہ مجھے معلوم نہیں ابن شہابؒ نے کیا لفظ بولا تھا، آیا ایک اونٹ یا ایک گائے۔

## ۶۔ بَابُ الضَّحِيَّةِ عَمَّا فِي بَطْنِ الْمَرْأَةِ، وَذِكْرُ أَيَّامِ الْأَضْحَى

عورت کے پیٹ کے بچے کی طرف سے قربانی اور ایام قربانی کا بیان

۱۰۷۹۔ وَحَدَّثَنِي يَحْيَى عَنْ مَالِكٍ، عَنْ نَافِعٍ، أَنَّ عَبْدَ اللَّهِ بْنَ عُمَرَ قَالَ: الْأَضْحَى يَوْمَانِ بَعْدَ يَوْمِ الْأَضْحَى۔

وَحَدَّثَنِي عَنْ مَالِكٍ، أَنَّهُ بَلَغَهُ، عَنْ عَلِيِّ بْنِ أَبِي طَالِبٍ، مِثْلُ ذَلِكَ۔

ترجمہ: عبداللہ بن عمرؓ نے کہا کہ قربانی عید الاضحیٰ کے دن سے دو دن بعد تک ہے۔ مالکؒ کو علی بن ابی طالبؓ سے بھی یہی خبر ملی ہے۔

شرح: جمہور کا مذہب یہی ہے۔ ابو حنیفہؒ، مالکؒ، سفیان ثوریؒ اور احمدؒ نے اسی کو اختیار کیا ہے۔ شافعیؒ نے کہا کہ قربانی کے ایام چار ہیں ایک دس ذی الحجہ اور تین اس کے بعد۔ جمہور کا قول حضرت عمرؓ، علیؓ، ابن عمرؓ، ابن عباسؓ، ابو ہریرہؓ اور انسؓ کے قول کے مطابق ہے۔

۱۰۸۰۔ وَحَدَّثَنِي عَنْ مَالِكٍ، عَنْ نَافِعٍ، أَنَّ عَبْدَ اللَّهِ بْنَ عُمَرَ لَمْ يَكُنْ يُضَحِّي عَمَّا فِي بَطْنِ الْمَرْأَةِ۔

قَالَ مَالِكٌ: الضَّحِيَّةُ سُنَّةٌ وَلَيْسَتْ بِوَاجِبَةٍ۔ وَلَا أُحِبُّ لِأَحَدٍ مِمَّنْ قَوِيَ عَلَى ثَمَنِهَا، أَنْ يَتْرُكَهَا۔

ترجمہ: نافع سے روایت ہے کہ عبداللہ بن عمرؓ اس بچے کی طرف سے قربانی نہ دیتے تھے جو عورت کے پیٹ میں ہو۔ مالکؒ نے کہا کہ قربانی سُنت ہے واجب نہیں اور جو اس کی قیمت دینے پر قادر ہو، میں پسند نہیں کرتا کہ وہ اسے ترک کر دے۔

شرح: یہ مسئلہ بارہا گزر چکا ہے کہ حنفیہ اور دیگر ائمہ کی اصطلاح میں واجب اور سنت کے متعلق کچھ فرق ہے۔ دیگر ائمہ واجب کا لفظ فریضہ کے معنی میں استعمال کرتے ہیں اور حنفیہ کے ہاں واجب کا درجہ سنت مؤکدہ اور فریضہ کے مابین ہے۔ یہ فرق ملحوظ رکھنا ضروری ہے۔ تاکہ بہت سی الجھنوں سے بچاؤ ہو سکے زیر نظر اثر میں پیٹ کے بچے کی طرف سے عبداللہ بن عمرؓ نے جو قربانی نہ دینے کا عمل اختیار کیا بالکل یہی جمہور کا مذہب ہے اور اس کے خلاف اگر کوئی کرے تو شاذ ہے۔ حنفیہ کے نزدیک قربانی عملی واجب ہے۔ جس کا ثبوت سُنت سے ہوا ہے۔ اگر مالکی علماء کی عبارتوں پر غور کیا جائے تو اس مسئلہ میں حنفی اور مالکی مذہب میں اختلاف ہے۔